## قادیانیوں کے مقابلہ میں مسلمانوں کی مالی اعانت

جو حضرات قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرتے ہیں، مجلس ان کو خود کفیل بنانے کے لئے ان کی ہر ممکن مالی اعانت کرتی ہے۔ نیز بہت سے مسلمان جو قادیانیوں نے شہید یا اغواء کر لئے ہیں۔ مجلس ان کے اہل و عیال کے مصارف بھی برداشت کرتی ہے۔

## عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس لندن

قادیانیوں کے سربراہ مسٹر مرزا طاہر نے پاکستان سے بھاگ کر لندن میں پناہ لی اور وہاں ۲۵۔ ایکڑ زمین خرید کر ایک قادیانی کالونی آباد کی۔ جس کا نام (نعوذ باللہ) "اسلام آباد" رکھا۔ یہ نیا قادیانی مرکز پوری دنیا کے مسلمانوں کے خلاف سازشیں کرنے اور ناواقف مسلمانوں کو مرتد کرنے کے لئے بنایا گیا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے ۱۹۸۵ء سے لیکر ۱۹۸۹ء تک مسلسل پانچ سال ویمبلے ہال لندن میں ہر سال عظیم الشان ختم نبوت کانفرنسیں منعقد کیں۔ جو لندن کی تاریخ میں مسلمانوں کی منفرد اور ممتاز کانفرنسیں تھیں پہلی عالمی ختم نبوت کانفرنس لندن کے دوران یہ فیصلہ کیا گیا کہ لندن میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا ایک عظیم الشان دفتر قائم کیا جائے۔ جو پوری دنیا میں قادیانی سازشوں کا پردہ چاک کرے اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ سے آگاہ [کرے]

الحمد للہ اس عظیم الشان دفتر کا خواب ۲۶ اپریل ۱۹۸۷ء کو پورا ہو گیا جب لندن شہر کے وسط اسٹاک ویل علاقہ میں ایک بڑی بلڈنگ کو ایک لاکھ پینتیس ہزار میں خرید کر دفتر ختم نبوت میں تبدیل کر دیا گیا اس دفتر میں جہاں ایک بڑی لائبریری قائم کی گئی ہے وہاں تعلیم قرآن کے لئے مدرسہ، نماز کے لئے جگہ بھی مختص کی گئی ہے ۲۷ اپریل ۱۹۸۷ء سے ہی پنج گانہ نماز، جمعہ عیدین کا سلسلہ باقاعدگی سے جاری ہے ہر سال حفاظ قرآن، تراویح میں قرآن پاک سناتے ہیں مدرسہ میں تعلیم قرآن کا سلسلہ اسی دن سے چل رہا ہے کئی طلبہ قرآن پاک مکمل کر چکے ہیں۔ لندن اور برطانیہ کے دوسرے تمام شہروں میں مبلغین دورہ کرتے رہتے ہیں یورپ کے تمام ممالک امریکہ اور ایشیا میں اسی مرکز سے انگلش زبان میں لٹریچر ارسال کیا جاتا ہے غرض یہ کہ اس وقت مغربی ممالک میں بسنے والے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ کی خطرناکی سے یہی مرکز آگاہ کر رہا ہے۔